# طہارت میں پیدا ہونے والے وسوسوں کا علاج

## علاج الوسواس في الطهارة

[ أردو - اردو - urdu ]


علمی تحقیق وافتاء ودعوت وارشاد کی دائمی کمیٹی

ترجمہ: اسلام سوال وجواب ویب سائٹ
تنسیق: اسلام ہا ؤس ویب سائٹ

ترجمة: موقع الإسلام سؤال وجواب
تنسیق: موقع islamhouse



2013 - 1434

IslamHouse.com

# طہارت میں پیدا ہونے والے وسوسوں کا علاج

میں شادی شدہ لڑکی ہوں کچھ عرصہ سے مجھے وسوسوں نے آ گھیرا ہے جس کی بنا پر مجھے کرنے میں مشکل درپیش ہے حتی کہ میں وضوء کے اعضاء مسلسل نہیں دھو سکتی، تقریبا وضوء کرنے میں ڈیڑھ گھنٹہ صرف ہو جاتا ہے وہ اس طرح کہ میرے دل میں آتا ہے میں نے وضوء مکمل نہیں کیا، اور اسی طرح غسل جنابت کرنے میں بھی کئی کئی گھنٹے صرف ہو جاتے ہیں خیال آتا ہے کہ میں ابھی پاك نہیں ہوئی، بلکہ مجھے نفسیاتی ہاسپٹل میں بھی داخل کرایا گیا، آپ کی میرے لیے کیا نصیحت ہے ؟

---

الحمد لله:

اول:

آپ نفسیاتی امراض کے ہاسپٹل میں ڈاکٹروں کے پاس اپنا علاج جاری رکھیں، امید ہے کہ اللہ تعالی آپ کو شفایابی نصیب فرمائے، اور اس کے ساتھ ساتھ اللہ تعالی سے مدد مانگیں کہ اللہ تعالی آپ کو اس مرض سے نجات دے، اور جب آپ سونے کے لیے بستر پر لیٹیں تو آیۃ الکرسی اور صبح و شام تین بار درج ذیل دعائیں ضرور پڑھیں:

" بسم الله الذی لایضر معہ اسمہ شیئی فی الارض و لا فی السماء وھو السمیع العلیم "

اس اللہ کے نام سے جس کے نام سے زمین و آسمان میں کوئی بھی چیز نقصان نہیں دیتی، اور وہ سننے والا جاننے والا ہے.

" اعوذ بکلمات الله التامات من شر ما خلق "

اور سوتے وقت سورۃ اخلاص، سورۃ الفلق، اور سورۃ الناس پڑھ کر اپنے آپ کو دم کریں، وہ اس طرح کہ تینوں سورتیں پڑھ کر ہاتھوں میں پھونك

ماریں اور جسم پر جہاں بھی ہاتھ جائے ہاتھ پھیریں، یہ تین بار کریں، اس کی دلیل بخاری شریف اور سنن اربعہ کی درج ذیل حدیث ہے:

عائشہ رضی اللہ تعالی عنہا بیان کرتی ہیں کہ:

" جب رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم ہر رات بستر پر تشریف لاتے تو اپنے دونوں ہاتھ اکٹھے کر کے " قل ھو اللہ احد" اور " قل اعوذ برب الفلق " اور قل اعوذ برب الناس " پڑھتے اور ہاتھ میں پھونك کر اپنے سر اور چہرے سے شروع کر کے جسم کے اگلے اور پچھلے حصہ پر جہاں بھی ہاتھ پہنچتا پھیرتے، اور ایسا تین بار کرتے تھے "

اور آپ اللہ تعالی سے شفایابی کی دعاء کرتے ہوئے درج ذیل دعاء پڑھا کریں:

" اذھب الباس رب الناس واشف انت الشافی لا شفاء الا شفاءك شفاء لايغادر سقما "

اے لوگوں کے رب میری تکلیف اور بیماری دور کردے، اور مجھے شفایابی سے نواز توہی شفا دینے والا ہے، تیرے علاوہ کوئی شفایابی نہیں دیتا، اور مجھے ایسی شفایابی نصیب کر جو کوئی بیماری اور تکلیف نہ چھوڑے "

یہ دعاء تین بار پڑھیں، اور اس کے ساتھ بے قراری والی درج ذیل دعاء بھی پڑھا کریں:

" لا الہ الا اللہ العظیم الحلیم لا الہ الا اللہ رب العرش العظیم لا الہ الا اللہ رب المساوات و رب الارض و رب العرش الکریم "

اللہ کے علاوہ کوئی عبادت کے لائق نہیں، وہ عظمت والا اور بردبار ہے، اللہ کے علاوہ کوئی عبادت کے لائق نہیں وہ عرش عظیم کا رب ہے، اللہ

کے علاوہ کوئی عبادت کے لائق نہیں، جو آسمان و زمین اور عرش کریم کا رب ہے.

اور جب آپ وضوء یا ماہواری اور یا غسل جنابت سے فارغ ہوں تو آپ اعتماد رکھیں کہ آپ پاك ہو گئی ہیں،اور وسوسوں کو چھوڑ دیں، ان کی طرف دھیان مت دیں، اور غسل خانہ میں زیادہ دیر نہ رہیں، کیونکہ یہ شیطان کی جانب سے ہے، ان شاء اللہ اس طرح یہ وسوسے آپ سے دور ہونگے.

دیکھیں: فتاوی اللجنۃ الدائمۃ للبحوث العلمیۃ والافتاء ( ٥ / ٢٢٣ ).